## الدرس العشرون

## (نواسخ جملہ)

### التمرین الخامس عشر والمائة (١١٥)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ١ | إنَّ الرِّيحَ شَدِيدَةٌ | بے شک ہوا تیز ہے۔ |
| ٢ | إنَّ الْبَخِيلَ عَدُوٌّ لِنَفْسِهِ | بیشک بخیل آدمی اپنی جان کا دشمن ہوتا ہے۔ |
| ٣ | إنَّ الْهَوَاءَ الطَّلْقَ مُفِيدٌ | بے شک کھلی ہوا فائدہ مند ہوتی ہے۔ |
| ٤ | سَرَّنِيْ أَنَّ النتيجةَ حسنةٌ | یہ بات میرے لئے باعث خوشی ہے کہ نتیجہ بہترین ہے۔ |
| ٥ | كَأَنَّ الشَّمْسَ قُرْصٌ مِنَ الذَّهَبِ | ایسا لگتا ہے کہ سورج سونے کی ایک ٹکیہ ہے |
| ٦ | الرجلُ بَخِيلٌ وَّلكِنَّ ابنَه' جَوادٌ | آدمی بخیل ہے لیکن اس کا بیٹا سخی ہے۔ |
| ٧ | إنَّ الْمُجِدِّيْنَ فَائِزُوْن | بیشک محنتی لوگ کامیاب ہوتے ہیں۔ |
| ٨ | لَيْتَ النَّاسَ مُنْصِفُوْنَ | کاش کہ لوگ انصاف کرنیوالے ہوتے۔ |
| ٩ | لَيْتَ الْحَيَاةَ خَالِيَةٌ مِنَ الْكَدَرِ | کاش کہ زندگی کدورت سے خالی ہوتی۔ |
| ١٠ | لَعَلَّ القِطَارَ متاخِرٌ | شاید ٹرین لیٹ ہے۔ |
| ١١ | لَعَلَّ الْعُمَّالَ مُتْعَبُوْنَ | شاید مزدور لوگ تھکے ہوئے ہیں۔ |
| ١٢ | إنَّ الفتياتِ مُهَذَّبَاتٌ | بے شک نوجوان لڑکیاں مہذب ہیں۔ |

### التمرین السادس عشر والمائة (١١٦)

عربی میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ١ | واقعی محمود ایک محنتی طالبعلم ہے۔ | إنَّ مَحْمُوْدًا طَالِبٌ مُجْتَهِدٌ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | واقعی یہ محل بڑا شاندار ہے۔ | اِنَّ هٰذَا الْقَصْرَ فَخْمٌ |
| ۳ | یہ شہر واقعی خوبصورت ہے مگر اس کی سڑکیں تنگ ہیں۔ | اِنَّ هٰذِهِ الْمَدِيْنَةَ جَمِيْلَةٌ لٰكِنَّ شَوَارِعَهَا ضَيِّقَةٌ |
| ۴ | مجھے خوشی ہوئی کہ خالد پاس ہے۔ | يَسُرُّنِي اَنَّ خَالِدًا نَاجِحٌ |
| ۵ | کاش تمام طلبہ کامیاب ہوتے۔ | لَيْتَ الطُّلَّابَ كُلَّهُمْ نَاجِحُوْنَ |
| ۶ | گویا یہ محل ایک بلند پہاڑ ہے۔ | كَاَنَّ هٰذَا الْقَصْرَ جَبَلٌ رَفِيْعٌ |
| ۷ | اساتذہ گویا مہربان باپ ہیں۔ | كَاَنَّ الْاَسَاتِذَةَ اٰبَاءٌ مُشْفِقُوْنَ |
| ۸ | محمود گرفتار ہے مگر وہ بے گناہ ہے۔ | مَحْمُوْدٌ مُعْتَقَلٌ وَلٰكِنَّهٗ بَرِئٌ |
| ۹ | دوست بہت ہیں پر وفادار تھوڑے ہیں۔ | اَلْاَصْدِقَاءُ كَثِيْرُوْنَ وَلٰكِنَّ الْاَوْفِيَاء قَلِيْلُوْنَ |
| ۱۰ | یہ لوگ اپنی نیتوں میں مخلص ہیں مگر خطاکار ہیں۔ | هٰؤُلَاءِ مُخْلِصُوْنَ فِيْ نِيَاتِهِمْ لٰكِنَّهُمْ مُخْطِئُوْنَ |
| ۱۱ | کاش تم لوگ محنتی طالبعلم ہوتے۔ | لَيْتَكُمْ طُلَّابٌ مُجْتَهِدُوْنَ |
| ۱۲ | شاید یہ لوگ سیاح ہیں۔ | لَعَلَّ هٰؤُلَاءِ سَائِحُوْنَ |
| ۱۳ | اس تالاب کا پانی گویا صاف آئینہ ہے۔ | كَاَنَّ مَاءَ هٰذِهِ التُّرْعَةِ زُجَاجٌ نَظِيفٌ |
| ۱۴ | ستارے گویا روشن چراغ ہیں۔ | كَاَنَّ النُّجُوْمَ مَصَابِيْحُ لامعةٌ |

## التمرين السابع عشر والمائة (۱۱۷)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ا | اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ | بے شک اللہ تعالیٰ انصاف اور احسان کا حکم دیتا ہے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | إِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَاءِ وَالْمُنْكَرِ | بے شک نماز بے حیائیوں اور برائیوں سے روکتی ہے۔ |
| ۳ | إِنَّ السَّفِيْنَةَ لَا تَجْرِىْ عَلَى الْيُبْسِ | بے شک کشتی خشکی پر نہیں چلتی ہے۔ |
| ۴ | لَعَلَ اللّٰهَ يَرْزُقُنِىْ صَلَاحًا | شاید کہ اللہ تعالیٰ مجھے نیکی عطا فرمادے۔ |
| ۵ | لَيْتَكُمْ تَجْتَهِدُوْنَ قَبْلَ الْإِمْتِحَان | کاش کہ تم امتحان سے پہلے محنت کرتے |
| ٦ | كَأَنَّ أُذُنَيِ الْفِيْلِ مِرْوَحَتَانِ | گویا کہ ہاتھی کے دونوں کان پنکھے ہیں۔ |
| ۷ | إِنَّ الْجَاهِلَ يُسِيْئُ إِلٰى نَفْسِهٖ | بیشک جاہل اپنے ساتھ برا کرتا ہے۔ |
| ۸ | إِنَّ الْحَسَنَاتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّئَاتِ | بیشک نیکیاں برائیوں کو ختم کردیتی ہیں۔ |
| ۹ | إِنَّ الْأُمَّهَاتِ يُهَذِّبْنَ الْبنات | بیشک مائیں بیٹیوں کو سلیقہ سکھاتی ہیں۔ |
| ۱۰ | وَجَدْتُ انَّ انْغِمَاسَ المرءِ فى التَّرفِ يَضُرّه' | میں نے محسوس کیا آدمی کا خوش عیشی میں ڈوب جانا اس کے لئے نقصان دہ ہے۔ |
| ۱۱ | أرىٰ أَنَّ بَائِعِى الصُّحُفِ قَدْ كثرُوا | میں سمجھتا ہوں کہ ہاکر لوگ زیادہ ہوگئے ہیں۔ |
| ۱۲ | إِنَّ الْأَغْنِيَاءَ كَثِيْرُوْنَ وَلٰكِنَّهُمْ لاَ يُوَاسُوْنَ الْفُقَرَاءَ | بے شک مالدار لوگ زیادہ ہیں لیکن وہ غریبوں سے ہمدردی نہیں کرتے۔ |

## التمرين الثامن عشر والمائة (۱۱۸)

عربی میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ورزش جسم کو واقعی طاقتور بناتی ہے۔ | إِنَّ الرِّيَاضَةَ الْبَدَنِيَّةَ تُقَوِّىْ الْجِسْمَ |
| ۲ | واقعی محمود بڑی اچھی تقریر کرتا ہے۔ | إِنَّ مَحْمُوْدًا يَخْطُبُ خُطْبَةً جَيِّدَةً |
| ۳ | کاش تم میری نصیحت پر عمل کرتے۔ | لَيْتَكُمْ تَعْمَلُوْنَ بِنَصِيْحَتِىْ |
| ۴ | تم دونوں ذہین تو ہو لیکن پڑھنے میں محنت نہیں کرتے۔ | أَنْتُمَا ذَكِيَّانِ لٰكِنَّكُمَا لَا تَجْتَهِدَانِ فِى الدِّرَاسَةِ |

| | | |
|---|---|---|
| ۵ | میں جانتا تھا کہ یہ طلبہ امتحان میں ناکام ہوں گے۔ | كُنْتُ اَعْلَمُ اَنَّ هٰؤُلاَءِ الطُّلاَّبَ يَرْسُبُوْنَ فِي الْاِمْتِحَانِ |
| ۶ | شاید یہ لوگ اب پڑھنے میں محنت کریں | لَعَلَّ هٰؤُلاَءِ يَجْتَهِدُوْنَ فِي الدِّرَاسَةِ الْآن |
| ۷ | لوگ دنیا کی زندگی میں منہمک ہیں گویا وہ کبھی نہیں مریں گے۔ | اَلنَّاسُ مُنْغَمِسُوْنَ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا كَاَنَّهُمْ لاَ يَمُوْتُوْنَ اَبَدًا |
| ۸ | بخیل سمجھتا ہے کہ مال ہمیشہ رہنے والا ہے | يَحْسَبُ الْبَخِيْلُ اَنَّ الْمَالَ دَائِمٌ |
| ۹ | کاش ہم اللہ کی نعمتوں کا شکر ادا کریں۔ | لَيْتَنَا نَشْكُرُ نِعَمَ اللهِ |
| ۱۰ | اسلام ہی دین برحق ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔ | اَلْاِسْلاَمُ هُوَ دِيْنُ الْحَقِّ لٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لاَ يَعْلَمُوْنَ |
| ۱۱ | کاش مسلمان اسلام کے احکام پر عمل کرتے | لَيْتَ الْمُسْلِمِيْنَ يَعْمَلُوْنَ بِاَوَامِرِ الْاِسْلاَمِ |
| ۱۲ | مجھے خوشی ہوئی کہ تم لوگ امتحان میں کامیاب ہوئے۔ | سُرِرْتُ بِاَنَّكُمْ نَجَحْتُمْ فِي الْاِمْتِحَانِ |
| ۱۳ | اس مسجد کے دونوں منارے واقعی بہت بلند ہیں۔ | اِنَّ مَنَارَتَا هٰذَا الْمَسْجِدِ عَالِيَتَانِ |
| ۱۴ | گویا یہ دونوں آسمان سے سرگوشی کر رہے ہیں | كَاَنَّهُمَا تُنَاجِيَانِ السَّمَاءَ |

## الدرس الحادی والعشرون

### (افعال ناقصہ)

### التمرين التاسع عشر المائة (۱۱۹)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | كَانَ مَحْمُوْدٌ تِلْمِيْذًا نَجِيْبًا وَلٰكِنَّهُ ضَلَّ بِصُحْبَةِ الْاَشْرَارِ | محمود شریف طالب علم تھا لیکن بروں کی صحبت کی وجہ سے بھٹک گیا۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | كَانَ الْبَيْتُ نَظِيْفًا وَلٰكِنْ صار متسخا بالاقْذار | گھر صاف ستھرا تھا لیکن کچرے سے گندا ہوگیا۔ |
| ۳ | صَارَ الْعَدُوُّ صَدِيْقًا حيثما تبيّنَ لَهُ الْاَمْرِ | دشمن دوست بن گیا جبکہ اس کے سامنے معاملہ کی حقیقت واضح ہوگئی۔ |
| ۴ | يبدو الهلالُ ضئيلاً ثم يصيرُ بَدْرًا كَامِلاً | چاند دھیما ظاہر ہوتا ہے پھر وہ ماہ کامل ہو جاتا ہے۔ |
| ۵ | اِنَّ اللّٰهَ لاَ يَظْلِمُ اَحَدًا، اِنَّهٗ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ | بیشک اللہ تعالیٰ کسی پر ظلم نہیں کرتے، بیشک وہ بندوں پر بالکل ظلم کرنے والے نہیں ہیں۔ |
| ۶ | الاسَاتذة ليسوا قُسَاةً عَلَى الطَّلَبَة | اساتذہ طلبہ کے لئے سخت نہیں ہیں۔ |
| ۷ | اَصْبَحَ فُؤَادُ اُمِّ مُوْسٰى فَارِغًا | حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا دل (صبر سے) خالی ہوگیا۔ |
| ۸ | اَضْحَى الْغَمَامُ كَثِيْفًا وَ كَادَتِ السَّمَاءُ اَنْ تُمْطِرَ | بادل گھنا ہوگیا اور آسمان برسنے کے قریب ہوگیا۔ |
| ۹ | اَمْسَى الطلبة مُشْتَغِلِيْنَ بِدُرُوْسِهِمْ | طلبا اپنے اسباق میں مشغول ہوگئے۔ |
| ۱۰ | ظَلْتُمْ طَوَّافِيْنَ بِالْاَسْوَاقِ وَمَا عَمِلْتُمْ | تم لوگ بازاروں میں گھومتے رہے اور کام نہیں کیا۔ |
| ۱۱ | بتنا مسترِيْحِيْنَ وَلَمْ نشعر بِاَذًى | ہم نے آرام سے رات گزاری اور کوئی تکلیف محسوس نہیں کی۔ |
| ۱۲ | بَاتَ الْمَرِيْضُ مُتَألِّمًا وَلَمْ يَنَمْ طُوْلَ اللَّيْلِ | بیمار نے درد کی حالت میں رات گزاری اور پوری رات نہیں سو سکا۔ |

## التمرين العشرون والمائة (١٢٠)

عربی میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ١ | سبق زیادہ مشکل نہ تھا مگر میں نے نہیں سمجھا۔ | كَان الدرس غيرَ صعبٍ جِدًا لكِنّی مَا فَهِمْتُ |
| ٢ | سوالات بہت آسان تھے مگر میں بھول گیا | كَانَتِ الْاَسْئِلَةُ سَهْلَةً جِدًا لكِنّی نَسِيْتُ |
| ٣ | محمود بڑا ذہین تھا مگر بیماری کی وجہ سے پاس نہ ہوا۔ | كَانَ مَحْمُوْدُ ذَكِيًّا جِدًّا لكِنّهُ لَمْ يَنْجَحْ لِلْمَرَضِ |
| ٤ | تم لوگ آج دن بھر اپنے اسباق میں مشغول رہے۔ | ظَلَلْتُمُ الْيَوْمَ مُشْتَغِلِيْنَ بِدُرُوْسِكُمْ طَوْلَ النَّهَارِ |
| ٥ | ہم لوگوں نے بڑی پریشانی میں رات گزاری۔ | بِتْنَا اللَّيْلَةَ فِیْ ضَيْقٍ شَدِيْدٍ |
| ٦ | لوگوں نے خوف وہراس کیساتھ صبح بسر کی | اَصْبَحَ النَّاسُ خَائِفِيْنَ مَذْعُوْرِيْنَ |
| ٧ | نیکوکار نوجوان رات بھر اللہ کی یاد میں جاگتے رہے۔ | بَاتَ الشَّبَابُ الصَّالِحُوْنَ سَاهِرِيْنَ بِذِكْرِ اللهِ |
| ٨ | کل دوپہر تک بادل (آسمان) برسا کیا۔ | ظَلَّ السَّمَآءُ مُمْطِرًا اِلَی الظُّهِيْرَةِ بِالْاَمْسِ |
| ٩ | درجہ دوم کے طلبہ دوسرے گھنٹہ میں غیر حاضر تھے۔ | كَانَ طُلَّابُ الصَّفِّ الثَّانِیْ غَائِبِيْنَ فِی الْحِصَّةِ الثَّانِيَةِ |
| ١٠ | محمود کے والد بوڑھے ہو گئے، مگر میلوں پیدل چل لیتے ہیں۔ | اَصْبَحَ وَالِدُ مَحْمُوْدٍ شَيْخًا لكِنّهُ يَمْشِیْ اميالاً. |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | روئی بہت مہنگی ہوگئی، اس لئے کپڑے کا نرخ چڑھ جائے گا۔ | اَصْبَحَ الْقُطْنُ غَالِياً جِدًّا فَسَيَغْلُوْ سِعْرُ الْقُمَاشِ |
| ۱۲ | کل گرمی بہت سخت تھی کیونکہ ہوا بالکل بند تھی۔ | كَانَ الْحَرُّ شَدِيْدًا بِالْاَمْسِ لاَنَّ الْهَوَاءَ كَانَ وَاقِفًا اَصْلاً |
| ۱۳ | اس کنویں کا پانی میٹھا نہیں ہے مگر ٹھنڈا بہت ہے۔ | مَاءُ هٰذِهِ الْبِئْرِ لَيْسَ بِعَذْبٍ لٰكِنَّهٗ بَارِدٌ جِدًّا |
| ۱۴ | آج میں روزہ سے نہیں ہوں کیونکہ دو دن سے بیمار تھا۔ | لَسْتُ الْيَوْمَ بِصَائِمٍ لِاَنِّيْ كُنْتُ مَرِيْضًا مُنْذُ يَوْمَيْنِ |

## التمرين الحادی والعشرون والمائة (۱۲۱)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | مَا زَالَ الْحَرُّ شَدِيْدًا مُنْذُ شَهْرٍ | ایک مہینہ سے گرمی سخت پڑ رہی ہے۔ |
| ۲ | مَا زَالَ الْمُهَذَّبُ مُحَبَّبًا اِلَى النَّاسِ | مہذب آدمی لوگوں کی نظر میں محبوب رہا۔ |
| ۳ | مَا برِحَ الْمَرِيْضُ قَائِمًا مُنْذُ عامٍ | مریض ایک سال سے کھڑا ہی رہا۔ |
| ۴ | مَا انْفَکَّ القاضِیُ عَادِلاً فِیْ حُکْمِهٖ | قاضی اپنے فیصلہ میں منصف رہا۔ |
| ۵ | مَا فَتِئَ التاجرُ رابحًا بصدقِهٖ | تاجر آدمی اپنی سچائی کی وجہ سے ہمیشہ نفع میں رہا۔ |
| ۶ | تُحتَرَمُ مَا دامَ خُلُقُکَ کَرِيْمًا | جب تک تمہارے اخلاق شریفانہ ہیں تمہارا احترام رہے گا۔ |
| ۷ | مَا زَالَتِ الصَّدَقَةُ نافِعَةً | صدقہ ہمیشہ نفع بخش رہا۔ |
| ۸ | صفَّر القِطَارُ وما بَرِحَ مَحْمُوْدٌ غائبًا | ریل نے سیٹی بجائی اور محمود مسلسل غائب رہا۔ |
| ۹ | لا تقرأ مَا دَامَ النُّوْرُ ضَئِيْلاً | جب تک روشنی دھیمی ہو نہ پڑھا کر۔ |
| ۱۰ | لاَ تتعرض للْبَرْدِ مَا دُمْتَ مَرِيْضًا | جب تک تو بیمار ہے سردی کا سامنا نہ کر۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | لَا تَزَالُ الأُمَّهَاتُ رَفِيقَاتٍ | مائیں ہمیشہ مہربان رہتی ہیں۔ |
| ۱۲ | انتهى الْإِمْتِحَان وَمَا زَالَتِ النَّتِيجَةُ مَجْهُوْلَةً | امتحان ختم ہوگیا اور نتیجہ نامعلوم رہا۔ |

## التمرين الثاني والعشرون والمائة (۱۲۲)

عربی میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | محنتی طالب علم ہمیشہ پیارا رہا۔ | مَا زَالَ الطَالِبُ الْمُجْتَهِدُ مُحَبَّبًا |
| ۲ | عقلمند طلبہ برابر کوشش میں لگے رہے۔ | مَا زَالَ الطُّلَّابُ الْعُقَلاءِ مُجِدِّيْنَ |
| ۳ | تم دونوں آج دن بھر کھیلتے رہے۔ | مَازِلْتُمَا تَلْعَبَانِ الْيَوْمَ طُوْلَ النَّهَارِ |
| ۴ | تین دن سے آسمان برابر ابر آلود رہا۔ | مَا انْفَکَّ السَّمَآء مُتَغَيِّماً مُنْذُ ثَلاثَةِ اَيَّامٍ |
| ۵ | پورے دو گھنٹے بادل برستا رہا۔ | مَا زَالَ الْغَمَامُ يُمْطِرُ سَاعَتَيْنِ كَامِلاً |
| ۶ | حق و باطل میں برابر کشمکش رہی۔ | مَا زَالَ الصِراعُ بَيْنَ الْحَقِ وَالْبَاطِلِ |
| ۷ | انگریز ہمیشہ اسلام کے دشمن رہے۔ | مَا فَتِيَ الْإِ نْكْلِيْزُ اَعْدَاءَ الْإِسْلَامِ |
| ۸ | حق کے پیروکار ہمیشہ تھوڑے رہے۔ | مَا زَالَ اَتْبَاعُ الْحَقِ قَلِيْلِيْنَ |
| ۹ | اسلام باقی رہے گا جب تک زمین و آسمان باقی ہیں۔ | يَبْقَى الْإِسْلَامُ مَا دَامَتِ السَّمَآءُ وَالاَرْضُ |
| ۱۰ | جبتک زندہ رہو خدا کے عبادت گزار رہو | اُعْبُدُو اللهَ مَا دُمْتُمْ اَحْيَاءً |
| ۱۱ | مسلمان غالب رہے جب تک کہ وہ اسلام پر عمل کرتے رہے۔ | كَانَ الْمُسْلِمُوْنَ غَالِبِيْنَ مَا دَامُوْ عَامِلِيْنَ بِالْإِسْلَامِ |
| ۱۲ | جبتک بارش ہوتی رہے گھر سے نہ نکلو۔ | لَا تَخْرُجْ مِنَ الْبَيْتِ مَا دَامَ الْمَطَرُ |
| ۱۳ | جب تک گاڑی چلتی رہے کھڑکیوں سے نہ جھانکو۔ | لَا تُطِلُّوا مِنْ نَوَافِذُ الْقِطَارِ مَا دَامَ يَسِير |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | طلبہ امتحان ہال میں بیٹھے رہے یہاں تک کہ گھنٹی بجی۔ | مَا زَالَ الطُّلَّابُ جَالِسِيْنَ فِيْ قَاعَةِ الْإِمْتِحَانِ اِلٰى اَن دُقَّ الْجَرْسُ |

## التمرين الثالث والعشرون والمائة (۱۲۳)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | كَانَ النَّاسُ يَئِدُوْنَ بَنَاتِهِمْ اَيَّامَ الْجَاهِلِيَّةِ | لوگ زمانۂ جاہلیت میں اپنی بیٹیوں کو زندہ درگور کردیا کرتے تھے۔ |
| ۲ | كَانَ رِجَالُ الدِّيْنِ لَا يَهُمُّهُمْ اِلَّا الدِّيْنُ وَ نَصْرُه‘ | دیندار لوگوں کو صرف دین اور اس کے غلبہ کی فکر تھی۔ |
| ۳ | أَمَّا الْيَوْمَ فَأَصْبَحَ كَثِيْرٌ مِّنْهُمْ يَنْغَمِسُوْنَ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا | بہرحال آج تو ان میں سے بہت سے لوگ دنیاوی زندگی میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ |
| ۴ | اَصْبَحَ الْفَلَّاحُوْنَ يَقْتَتِلُوْنَ عَلٰى شِبْرِ أَرْضٍ | کسان لوگ ایک بالشت زمین پر لڑنے مرنے لگے۔ |
| ۵ | الَّذِيْنَ رَسَبُوْا فِي الْإِمْتِحَانِ صَارُوْا يَجْتَهِدُوْنَ | جو لوگ امتحان میں ناکام ہوئے وہ محنت کرنے لگے۔ |
| ۶ | لَا يَزَالُ النَّاسُ يَمُوْتُوْنَ وَيُوْلَدُوْنَ حَتّٰى تَقُوْمَ السَّاعَةُ | لوگ مسلسل مرتے اور پیدا ہوتے رہیں گے، یہاں تک کہ قیامت آجائے گی۔ |
| ۷ | لَا يَزَالُ اللهُ يَبْعَثُ مَن يُجدّدلَه‘ دِينَه‘ | اللہ تعالیٰ مسلسل کسی ایسے شخص کو بھیجتے رہیں گے جو اس کے دین کی تجدید کرتا رہے۔ |
| ۸ | كُنْتُمْ اَعْدَاءً فَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ فَأَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِه اِخْوَانًا | تم سب آپس میں ایک دوسرے کے دشمن تھے مگر اللہ نے تمہارے قلوب جوڑ دیئے اور اسکے احسان کی وجہ سے تم سب بھائی بھائی ہو گئے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | مَا زِلْتُمْ فِي نَعِيمٍ مَا دُمْتُمْ تَتَّبِعُوْنَ أَمْرَ اللّٰهِ | تم جب تک اللہ کے احکام کی پیروی کرتے رہو گے مسلسل نعمتوں میں رہو گے۔ |
| ۱۰ | فَلَمَّا اَعْرَضْتُمْ اَذَاقَكُمُ اللّٰهُ لِبَاسَ الْجُوْعِ | جب تم نے اعراض وروگردانی کی تو اللہ نے تم کو بھوک کا لباس پہنا دیا۔ |
| ۱۱ | مَا بَرِحَ النَّاسُ يَثِقُوْنَ بِالتَّاجِرِ الْأَمِيْنِ | لوگ ہمیشہ امانت دار تاجر پر بھروسہ کرتے رہے۔ |
| ۱۲ | مَا دَامَتِ الْمَنَاظِرُ الْبَهِيْجَةُ تُشْرِحُ النفوس | جب تک خوشنما مناظر رہیں گے دلوں کو کھولتے رہیں گے۔ |

## التمرين الرابع والعشرون والمائة (۱۲۴)

عربی میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | یہ طلبہ محنت سے جی چراتے تھے یہاں تک کہ امتحان میں فیل ہو گئے۔ | هٰؤُلَاءِ الطُّلَّابُ كَانُوْا يَكْسَلُوْنَ عَنِ الْجُهْدِ حَتّٰى رَسَبُوْا فِي الْإِمْتِحَانِ |
| ۲ | ہم لوگ اپنا وقت ضائع کرتے رہے یہاں تک کہ امتحان قریب آ گیا۔ | مَازِلْنَا نُضِيْعُ وَقْتَنَا حَتّٰى قَرُبَ الْإِمْتِحَانُ |
| ۳ | جب نبی ﷺ نے لوگوں کو دین حق کیطرف بلایا تو لوگ آپکے دشمن ہو گئے۔ | لَمَّا دَعَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النَّاسَ اِلَى دِيْنِ الْحَقِّ صَارُوْا أَعْدَاءً لَهٗ |
| ۴ | مگر زیادہ دن نہ گزرے کہ سارا عرب مسلمان ہو گیا۔ | وَلٰكِنْ لَمْ تَمْضِ اَيَّامٌ كَثِيْرَةٌ حَتّٰى اَصْبَحَ الْعَرَبُ كُلُّهُمْ مُسْلِمِيْنَ |
| ۵ | حضرت خالدؓ بن ولید ایک ملک کے بعد دوسرا ملک برابر فتح کرتے رہے۔ | مَا زَالَ خَالِدُ بْنُ وَلِيْدٍؓ يَفْتَحُ دَوْلَةً بَعْدَ دَوْلَةٍ |

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | یہاں تک کہ حضرت عمرؓ نے ان کو معزول کر دیا، تا کہ لوگ فتنہ میں نہ پڑیں | حَتّٰی عَزَلَهٗ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِؓ کَیْ لاَ یَقَعَ النَّاسُ فِی الْفِتْنَةِ |
| ۷ | اور تا کہ لوگ یہ جان لیں کہ جو کچھ کرتا ہے اللہ کرتا ہے۔ | وَلِیَعْلَمَ النَّاسُ اَنَّ اللّٰهَ هُوَ یَفْعَلُ مَا یُرِیْدُ |
| ۸ | اسلامی فوجیں برابر آگے بڑھتی رہیں، یہاں تک کہ دشمن شکست کھا گئے۔ | مَا زَالَتِ الْجُنُوْدُ الْاِسْلَامِیَّةُ تَتَقَدَّمُ اِلٰی اَنْ اِنْهَزَمَتِ الْاَعْدَآءُ |
| ۹ | لوگ گمراہیوں میں بھٹکتے رہیں گے یہاں تک کہ دین حق کی پیروی کریں۔ | لاَ یَزَالُ النَّاسُ یَتَخَبَّطُوْنَ فِی الضَّلاَلاَتِ اِلٰی اَنْ یَتَّبِعُوْا دِیْنَ الْحَقِّ |
| ۱۰ | جب تک انسان انسان پر حکومت کرتا رہے گا لوگ عدل و انصاف سے محروم رہیں گے۔ | مَادَامَ الْاِنْسَانُ یَحْکُمُ عَلَی الْاِنْسَانَ یَبْقَی النَّاسُ مَحْرُوْمِیْنَ عَنْ الْعَدْلِ |
| ۱۱ | جب تک دین حق کا غلبہ نہ ہو ہم خدا کی راہ میں جہاد کرتے رہیں گے۔ | لاَ نَبْرَحُ نَجَاهِدُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ حَتّٰی یَظْهَرَ دِیْنُ الْحَقِّ |
| ۱۲ | جب تک حضرت عمرؓ خلیفہ رہے مسلمان سادہ زندگی گزارتے رہے۔ | مَا دَامَ عُمَرُ خَلِیْفَةً بَقِی الْمُسْلِمُوْنَ یَعِیْشُوْنَ عِیْشَةً سَاذِجَةً |
| ۱۳ | مگر جب آپ شہید کر دیئے گئے تو لوگ تنعم و آسائش کی طرف مائل ہو گئے۔ | وَلٰکِنَّهٗ لَمَّا اسْتُشْهِدَ اَصْبَحَ النَّاسُ یَمِیْلُوْنَ اِلَی التَّرَفِ وَالنِّعَمِ |
| ۱۴ | جب تک انگریز ہندوستان میں (پر) حکومت کرتے رہے ملک ترقی نہ کر سکتا | مَا دَامَ الْاِنْکَلِیْزُ یَحْکُمُ عَلٰی بِلاَدِ الْهِنْدِ لَمْ تَتَقَدَّمِ الدَّوْلَةُ |

# الدرس الثانی والعشرون

## (ما ولا المشبّهتان بلیس)

### التمرین الخامس والعشرون والمائة (۱۲۵)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | لاَ صَدَاقَةٌ دَائِمَةٌ بِغَيْرِ اِخْلاَصٍ | دوستی بغیر اخلاص کے قائم نہیں رہتی ہے |
| ۲ | مَا الْمَعْرُوْفُ ضَائِعًا عِنْدَ الْكِرَامِ | شرفاء کے نزدیک نیکی ضائع نہیں ہوتی۔ |
| ۳ | مَااللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ | اللہ تعالیٰ اس کام سے غافل نہیں ہے جو وہ کرتے تھے۔ |
| ۴ | مَا الْجَوَادُ يَبْخَلُ بِمَالِهٖ وَلاَ هُوَ مُمْسِکٌ | سخی آدمی اپنے مال میں بخل نہیں کرتا اور نہ ہی وہ روک کر رکھتا ہے۔ |
| ۵ | لاَ ثَمَرَةٌ نَاضِجَةٌ فِی الْبُسْتَانِ | باغ میں کوئی پھل پکا ہوا نہیں ہے۔ |
| ۶ | اَلَيْسَ اللّٰهُ بِقَادِرٍ عَلٰى اَنْ يُّحْيِىَ الْمَوْتٰى؟ | کیا اللہ تعالیٰ اس بات پر قادر نہیں ہے کہ وہ مردوں کو زندہ کرے؟ |
| ۷ | مَا الا غراقُ فِی التَّرَفِ مَحْمُوْدًا | عیش کوشی میں انہماک قابل تعریف بات نہیں ہے۔ |
| ۸ | مَا وَالِدَایَ مُرْتَحِلَيْنِ اِلٰى باكستان | میرے والدین پاکستان کا سفر نہیں کر رہے ہیں۔ |
| ۹ | مَا اَصْدِقَاءُ کَ مُخْلِصِيْنَ لَکَ | تیرے دوست تیرے لئے مخلص نہیں ہیں۔ |
| ۱۰ | لاَ تِلْمِيْذٌ غَائِبًا بَلْ تِلْمِيْذَانِ | ایک طالب علم غائب نہیں ہے بلکہ دو طالبعلم۔ |
| ۱۱ | وَمَا الْحُسْنُ فِیْ جَسَدِ الْفَتٰى شَرَفًا لَهٗ | نوجوان کی جسمانی خوبصورتی اس کیلئے باعث عزت نہیں ہے۔ |
| ۱۲ | اِذَا لَمْ يَكُنْ فِیْ فعلهٖ وَالْخَلاَئِقِ | جبکہ اس کے افعال واخلاق میں وہ حسن نہ ہو۔ |

# التمرين السادس والعشرون والمائة (۱۲۶)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | اس باغ کے درخت پھلدار نہیں ہیں۔ | لا اَشجَارُ هذا البُستَانِ مثمرةً |
| ۲ | تمہاری بات مجھ سے پوشیدہ نہیں ہے۔ | ما قولُک خافيًا عليَّ |
| ۳ | میری نگاہ میں تم لوگ کچھ زیادہ محنتی نہیں ہو۔ | مَا اَنْتُمْ مجتهدينَ فی عَيْنَيَّ |
| ۴ | محمود کے دونوں بیٹے محنتی تو ہیں مگر ذہین نہیں ہیں۔ | اِبْنَا مَحْمُوْدٍ مُجْتَهِدَانِ لٰكِنَّهُمَا لَاذَكِيَّانِ |
| ۵ | ہر دولت مند عیش و آرام میں نہیں ہے۔ | مَا كلُّ ثَرِيّ فی رَغد العيشِ |
| ۶ | کوئی دو دوست اس زمانے میں ایک دوسرے پر اعتماد کرنے والے نہیں ہیں۔ | مَا صَدِيْقَانِ مُعْتَمِدَيْنِ اَحَدُهُمَا بِالْاٰخِرِ فِيْ هٰذَا الْعَصْرِ |
| ۷ | حامد کی لڑکیاں جاہل نہیں ہیں۔ | مَا بَنَاتُ حَامِدٍ جَاهِلاَتٍ |
| ۸ | کوئی شخص نہیں جانتا کہ کل کیا ہوگا؟ | لاَ اَحَدٌ يَعْلَمُ مَا يَكُوْنُ غدًا |
| ۹ | وہ موجودہ حالت سے بالکل واقف نہیں ہے۔ | مَا هُوَ وَاقِفًا عَلَى الْوَضْعِ الْحَالِيْ |
| ۱۰ | ہمارے نزدیک وہ لوگ تعریف کے مستحق نہیں ہیں۔ | مَا اُولٰئِکَ مُسْتَحِقِّيْنَ لِلْمَدْحِ لَدَيْنَا |
| ۱۱ | اس زمانہ میں دین پر قائم رہنا آسان نہیں ہے۔ | مَا الْقِيَامُ بِالدِّيْنِ سَهْلاً فِيْ هٰذَا الْعَصْرِ |
| ۱۲ | ہم لوگ موجودہ حالت پر مطمئن نہیں ہیں۔ | مَا نَحْنُ مُطمئنّين بِالْوَضْعِ الْحَالِيْ |
| ۱۳ | دین میں مداہنت کوئی پسندیدہ بات نہیں ہے | مَا المُدا هَنَةُ فِي الدِّيْنِ شَيْئًا مَرْضِيًّا |
| ۱۴ | ہم اپنے فرائض سے غافل نہیں ہیں۔ | مَا نَحْنُ غَافِلِيْنَ عَنْ وَاجِبَاتِنَا |

# الدرس الثالث والعشرون

## (لائے نفی جنس)

## التمرين السابع والعشرون والمائة (۱۲۷)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | لَا اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ قَدْ تَبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ | دین میں کوئی جبر نہیں، تحقیق ہدایت گمراہی سے نمایا ہو چکی ہے۔ |
| ۲ | لَا خَيْرَ فِيْ وُدِّ امْرِءٍ مُتَقَلِّبٍ | رخ بدلنے والے انسان کی محبت میں کوئی بھلائی نہیں ہے۔ |
| ۳ | لَا مُؤْمِنِيْنَ قَانِطُوْنَ مِنْ رَحْمَةِ رَبِّهِمْ | اہل ایمان اپنے رب کی رحمت سے مایوس نہیں ہیں |
| ۴ | لَا دُكَّانَ فَاكِهَانِيِّ قَرِيْبٌ مِنْ هُنَا | کسی میوہ فروش کی دکان یہاں سے قریب نہیں ہے۔ |
| ۵ | لَا شَجَرَةَ رُمَّانٍ فِي الْبُسْتَانِ | باغ میں انار کا کوئی درخت نہیں ہے۔ |
| ٦ | لَا رَاكِبًا دَرَّاجَةً فِي الطَّرِيْقِ | راستہ میں کوئی سائیکل سوار نہیں ہے۔ |
| ۷ | لَا اِيْمَانَ لِمَنْ لَّا اَمَانَةَ لَهٗ وَلَا دِيْنَ لِمَنْ لَّا عَهْدَ لَهٗ | اس شخص کا ایمان نہیں جس میں امانتداری نہیں اور اس شخص کا دین نہیں جس میں وعدہ وفائی نہیں۔ |
| ۸ | لَا مُجِدًّا فِيْ عَمَلِهٖ مَذْمُوْمٌ | اپنے کام میں کوئی بھی محنت کرنے والا قابل مذمت نہیں۔ |
| ۹ | وَلَا مُقَصِّرًا فِيْ عَمَلِهٖ مَمْدُوْحٌ | اور اپنے کام میں کوئی بھی کوتاہی کرنے والا قابل تعریف نہیں۔ |
| ۱۰ | لَا عَاصِيًا اَبَاهُ مَحْمُوْدٌ فِي الْعَشِيْرَةِ | اپنے باپ کی نافرمانی کرنے والا کوئی بھی شخص خاندان میں قابل تعریف نہیں |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | لاَ مُتَنَافِسِيْنَ فِي الْخَيْرِ نَادِمُوْنَ | بھلائی میں دلچسپی رکھنے والے کوئی بھی لوگ شرمندہ نہیں ہوتے۔ |
| ۱۲ | لاَ كَوَكِبَ لاَمِعَاتٌ فِي السَّمَاءِ | آسمان میں ستارے چمکدار نہیں ہیں۔ |
| ۱۳ | لاَ أُمَّةَ اَكْثَرُ دَهَاءً مِنَ الا نجليز فيما أظُنُّ | میرے گمان کے مطابق کوئی بھی قوم انگریز سے زیادہ چلاک نہیں ہے۔ |

## التمرين الثامن والعشرون والمائة (۱۲۸)

عربی میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | اس شہر میں کوئی بڑا اہسپتال نہیں ہے۔ | لاَ مُسْتَشْفِيَ كَبِيْراً فِيْ هٰذِهِ الْمَدِيْنَةِ |
| ۲ | لکھنؤ میں کوئی بڑی مسجد نہیں ہے۔ | لاَ مَسْجِدًا كَبِيْرًا فِيْ لَكْنَاؤ |
| ۳ | ہمارے درجہ میں کوئی طالبعلم فیل نہیں ہے | لاَ طَالِبَ رَاسِبٌ فِيْ صَفِّنَا |
| ۴ | احمد کے باغ میں فوارے نہیں ہیں۔ | لاَ فَوَّارَاتِ فِيْ بُسْتَانِ اَحْمَد |
| ۵ | میرے پاس کوئی اون کا لباس نہیں ہے۔ | لاَ مَلْبَسَ صُوْفٍ عِنْدِيْ |
| ٦ | مصارف میں اعتدال پسند قابل مذمت نہیں ہے۔ | لاَ مُقْتَصِدَ فِي الْمَصَارِفِ مَذْمُوْمٌ |
| ۷ | محمود کی طرح کوئی اپنے باپ کا اطاعت گزار نہیں ہے۔ | لاَ مُطِيْعًا اَبَاهُ مِثْلَ مَحْمُوْدٍ |
| ۸ | اللہ کے سوا کوئی اِلٰہ نہیں ہے۔ | لاَ اِلٰهَ اِلاَّ اللهُ |
| ۹ | جو کچھ ہو آپ کیلئے کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ | لاَ حَرَجَ لَكَ اَيَّما كَانَ |
| ۱۰ | یہاں سے قریب کوئی قہوہ خانہ نہیں ہے۔ | لاَ مَقهيَ كَبِيْرًا مِنْ هٰهُنَا |
| ۱۱ | یہاں کوئی ماہر ڈاکٹر نہیں ہے۔ | لاَ طَبِيْبًا مَاهِرًا ههنا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | تمہارے درجہ میں کوئی سائیکل سوار نہیں ہے | لاَ رَاكِبًا دَرَّاجَةً فِيْ صَفِّكُمْ |
| ۱۳ | مسلمان اپنے حال پر مطمئن نہیں ہیں۔ | لاَمُسْلِمِيْنَ مُطْمَئِنُّوْنَ بِاَحْوَالِهِمْ |
| ۱۴ | کوئی دو دوست تم دونوں کی طرح مخلص نہیں ہیں۔ | لاَ صَدِيْقَيْنِ مُخْلِصَانِ مِثْلُكُمَا |
| ۱۵ | جہاں تک میں سمجھتا ہوں تمہارے درجہ میں کوئی طالب علم محنتی نہیں ہے۔ | لاَ طَالِبَ مُجْتَهِدٌ فِيْ صَفِّكُمْ فِيْمَا اَظُنُّ |
| ۱۶ | فتح مکہ کے دن رسول اللہؐ نے فرمایا کہ آج کے دن تم پر کوئی عتاب نہیں ہے۔ | قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْفَتْحِ لاَ تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ |

## الدرس الرابع والعشرون

### (افعال المقاربة والرجاء والشروع)

### التمرين التاسع والعشرون والمائة (۱۲۹)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | أَخَذَتِ الْاَزْهَارُ تَتَفَتَّحُ فِي الْبَسَاتِيْنَ | پھول باغات میں کھلنے لگے۔ |
| ۲ | اَنْشَأَتِ الطُّيُوْرُ تَتَغَرَّدُ عَلَى الْاَغْصَانِ | پرندے شاخوں پر چہچہانے لگے۔ |
| ۳ | كَادَ الدَّاءُ يَقْضِيْ عَلَى الْمَرِيْضِ وَلٰكِنَّهٗ بَرِئَ. | قریب تھا کہ بیماری مریض کا خاتمہ کر دے لیکن وہ ٹھیک ہوگیا۔ |
| ۴ | اَجْدَبَتِ الْاَرْضُ فَاَوْشَكَ النَّاسُ اَنْ يَمُوْتُوْا جُوْعًا | زمین خشک ہوگئی تو لوگ بھوکوں مرنے کے قریب ہوگئے۔ |
| ۵ | طَفِقَ التلاميذُ يَتَنَافَسُوْنَ فِي الْخِطَابَةِ | طلبہ تقریر میں دلچسپی لینے لگے۔ |
| ۶ | اِنْتَهَتِ الْحَفْلَةُ وَجَعَلَ النَّاسُ يَنْتَشِرُوْنَ | جلسہ ختم ہوا اور لوگ منتشر ہونے لگے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | كَادَ الْفقر أن يكونَ كُفْرًا | قریب ہے کہ فقر کفر ہو جائے۔ |
| ۸ | عَسٰى الضِّيْقُ أن ينفرِجَ وَ يَأْتِيَ بَعْدَهٗ يُسْرٌ | امید ہے کہ تنگی دور ہو جائے اور اس کے بعد خوشحالی آ جائے۔ |
| ۹ | هَبَّ رِجَالُ الْعِلْمِ وَالدِّيْنِ يُؤَدُّوْنَ مَا عَلَيْهِمْ | اہل علم اور دین دار لوگ اپنے فرائض ادا کرنے لگے۔ |
| ۱۰ | أَمْطَرَتِ السَّمَآءُ فَقَامَ الْفَلَّاحُوْنَ يَحْرُثُوْنَ الْأَرْضَ. | بارش ہوئی اور کسان زمین کو جوتنے لگے۔ |
| ۱۱ | حَانَ الْإِمْتِحَانُ فَأَقْبَلَ الطَّلَبَةُ يَجْتَهِدُوْنَ | امتحان قریب ہو گیا اور طلبہ محنت کرنے لگے۔ |
| ۱۲ | أَنْشَأَ الْمُعَلِّمُ يَعِظُ التَّلَامِيْذُ وَ يُرْشِدُهُمْ | استاد صاحب طالب علموں کو نصیحت اور ہدایت کرنے لگے۔ |

## التمرين الثلثون والمائة (۱۳۰)

عربی میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | شام ہوئی اور پرندے اپنے گھونسلوں کی طرف جانے لگے۔ | حَانَ الْمَسَاءُ وَطَفِقَتِ الطُّيُوْرُ تَذْهَبُ الى عُشُوْشِهَا |
| ۲ | جب ملزم سے باز پرس کی جانے لگی تو وہ رونے لگا۔ | لَمَّا اَخَذَ الْمُجْرِمُ يُسْئَلُ فَاَنْشَأَ يَبْكِيْ |
| ۳ | کل زور کی آندھی آئی قریب تھا کہ کشتی ڈوب جائے۔ | هَبَّ الريحُ الشَّدِيدُ بالامسِ فكادت السفينةُ تَغْرَقُ |
| ۴ | امید ہے کہ احمد ایک باکمال مقرر ہوگا۔ | عَسٰى اَنْ يَّكُوْنَ اَحْمَدُ خَطِيْبًا بَارِعًا |
| ۵ | توقع ہے کہ محمود درجہ اول میں ہوگا۔ | عَسٰى اَنْ يَّكُوْنَ مَحْمُوْدٌ فِي الصَّفِّ الْاَوَّلِ |

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | حامد ایک کھلاڑی لڑکا تھا مگر اب وہ محنت کرنے لگا۔ | كَانَ حَامِدٌ وَلَدًا لاَعِبًا لٰكِنَّه بدأ يَجْتَهِدُ الْاٰنَ |
| ۷ | امتحان ختم ہوگیا اور طلبہ اپنے گھروں کو جانے لگے۔ | اِنْتَهَى الْاِخْتِبَارُ وَ اَخَذَ الطُّلَّابُ يَذْهَبُوْنَ اِلٰى بُيُوْتِهِمْ |
| ۸ | جلدی نہ کرو اب صبح ہوا ہی چاہتی ہے | لاَ تَعَجَّلْ يَكَادُ الصبحُ الاٰنَ |
| ۹ | ابر گھر آیا اب پانی برسا چاہتا ہے۔ | قَدْ تَغَيَّمَ السَّمَآءُ يَكَادُ الْمَطَرُ يَنْزِلُ الْاٰنَ |
| ۱۰ | گارڈ نے سیٹی دی اور ٹرین حرکت کرنے لگی۔ | صَفَّرَ الحارِسُ وَطَفِقَ القِطَارُ يَتَحَرَّكُ |
| ۱۱ | گاڑی رکی اور مسافروں نے اپنا سامان اتارنا شروع کردیا۔ | وَقَفَ القِطَارُ وَ اَخَذَ المسافِرُوْنَ يُنْزِلُوْنَ اَمْتِعَتَهُمْ |
| ۱۲ | قریب تھا کہ دشمن شکست کھا جائیں۔ | كَادَ الْاَعْدَاءُ ان يَنْهَزِمُوا |
| ۱۳ | جب اس نے اپنی ناکامی کی خبر سنی تو قریب تھا کہ رو پڑے۔ | لَمَّا سَمِعَ خَبْرَ رُسُوْبه فكادَ اَنْ يَبْكِيَ |
| ۱۴ | فتح مکہ کے بعد لوگ فوج در فوج اسلام میں داخل ہونے لگے۔ | جَعَلَ النَّاسُ يَدْخُلُوْنَ فِي الْاِسْلَامِ اَفْوَاجًا بَعْدَ الْفَتْحِ |

## التمرين الحادى و الثلاثون و المائة (۱۳۱)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | لَمَّا قَامَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدْعُو النَّاسَ اِلَى اللهِ جَعَلَ الْمُشْرِكُوْنَ يُؤْذُوْنَه | جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کو اللہ کی طرف بلانے کیلئے اٹھے تو مشرکین آپ کو اذیت پہنچانے لگے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | لَمَّا هَبَّ الْمُسْلِمُوْنَ يَنْصُرُوْنَ دِيْنَ اللهِ فَتَحَ اللهُ عَلَيْهِمْ بَرَكَاتِ السَّمٰوَاتِ | جب مسلمان اللہ کے دین کی مدد کرنے لگے تب اللہ تعالیٰ نے ان پر آسمانوں کے خزانے کھول دیئے۔ |
| ۳ | فَلَمَّا تَرَكُوا الدَّعْوَةَ وَالْعَمَلَ بِهَا جَعَلُوْا يَنْحطُّوْنَ يَوْمًا فَيَوْمًا | جب انہوں نے دعوت اور اسکی محنت کو چھوڑ دیا تو وہ روز بروز انحطاط کا شکار ہونے لگے۔ |
| ۴ | لَمْ نَكَدْ نَصِلُ اِلَى الْمَحَطَّةِ حَتّٰى صَفَّرَ الْقِطَارُ | ہم اسٹیشن پہنچ بھی نہ پائے تھے کہ گاڑی نے سیٹی دے دی۔ |
| ۵ | كَانَ طلبة الصَّفِّ الثاني يَصْرِخُوْنَ وَ يَصِيحُوْنَ | صف ثانی کے طلبہ چیخنے چلانے میں لگے ہوئے تھے۔ |
| ٦ | فَمَا كادوا يَرَوْنَ الْمُعَلِّمَ حتى أصبحوا ساكِتِيْنَ كَأَنَّ عَلٰى رُؤُسِهِمُ الطَّيْرَ. | استاد کو جونہی دیکھا ایسے خاموش ہو گئے جیسے کہ انکے سروں پر پرندے بیٹھے ہیں |
| ۷ | مَا كَادَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَبْلُغَ الْخَامِسَةَ حَتّٰى تُوَفِّيَتْ أُمُّه‘ | رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عمر کے پانچویں سال کو نہ پہنچ پائے تھے کہ آپ کی والدہ کا انتقال ہو گیا۔ |
| ۸ | مَا كَادَتِ الشمسُ تغربُ حَتّٰى أَخَذَ الصَّائِمُوْنَ يُفْطِرُوْنَ | سورج غروب ہونے کے قریب ہی تھا کہ روزہ دار لوگ افطار کرنے لگے۔ |
| ۹ | لاَ يَكَادُ الْمُحَافِظُ يُصَفِّر حَتّٰى يَأْخُذَ القطارُ يَتَحَرَّكُ | گارڈ سیٹی بجانے کے قریب ہی ہوتا ہے کہ ریل گاڑی متحرک ہونے لگتی ہے |
| ۱۰ | لاَ يَكَادُ مَحْمُوْدٌ يَسْمَعُ بِمَوْتِ أَبِيْهِ حَتّٰى تَزْهَقَ نَفْسُه‘ | محمود اپنے والد کی موت کی خبر جوں ہی سنے گا، اس کی جان نکل جائے گی۔ |

| ١١ | لَا يَكَادُ هٰذَا الشَّهْرُ يَنْتَهِيْ حَتّٰى تَجْعَلَ السَّمُوْمُ تَلْفَحُ الْوُجُوْهَ | یہ مہینہ ختم ہونے کے قریب ہوتا ہے کہ بادِ سموم چہروں کو جھلسانے لگتی ہے۔ |
|---|---|---|
| ١٢ | مَا لِهٰؤُلَاءِ الْقَوْمِ لَا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ حَدِيْثًا | ان لوگوں کو کیا ہوگیا ہے کہ یہ کوئی بات سمجھنے کے قریب ہی نہیں ہوتے۔ |

## التمرين الثاني والثلاثون والمائة (١٣٢)

عربی میں ترجمہ کرو!

| ١ | ابھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیدا بھی نہ ہوئے تھے کہ آپکے والد کا انتقال ہوگیا | مَا كَادَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُوْلَدُ حَتّٰى تُوُفِّيَ وَالِدُهٗ |
|---|---|---|
| ٢ | جب حضرت عمرؓ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کی خبر سنی تو تلوار نیام سے کھینچ لی | لَمَّا سَمِعَ عُمَرُؓ خبر وَفَاةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَلَّ السَّيْفَ مِنْ غِمْدِهٖ |
| ٣ | اور کہنے لگے کہ میں نے کسی سے یہ کہتے سنا نہیں کہ آپ وفات فرما گئے" یہاں تک کہ میں اسکی گردن ماردونگا۔ | وَجَعَل يَقُوْلُ اِنِّيْ لَا أَكَاد اَسْمَعُ اَحَدًا يَقُوْلُ قَدْمَاتَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى أَضْرِبَ عُنُقَهٗ |
| ٤ | ابھی گھنٹی بجنے نہ پائی تھی کہ طلبہ درجوں سے نکلنے لگے۔ | مَا كَادَ الْجَرْسُ يَدُقُّ حَتّٰى جَعَلَ الطُّلَّابِ يَخْرُجُوْنَ مِنَ الصُّفُوْفِ |
| ٥ | جیسے ہی اس نے اپنی کامیابی کی خبر سنی اس کا چہرہ گلاب سا کھل گیا۔ | لم يَكَدْ يَسْمَعُ خَبَرَ نجاحِهٖ حتى تَفَتَّحَ وَجْهُهٗ كَالْوَرْدَةِ |
| ٦ | امتحان سالانہ ختم ہوا نہیں کہ طلبہ روانگی شروع کردیں گے۔ | لَا يَكَادُ الْاِمْتِحَانُ السَّنَوِيُّ يَنْتَهِيْ حَتّٰى يُصْبِحَ الطُّلَّابُ يُسَافِرُوْنَ |
| ٧ | جونہی میں گھر سے نکلا زور کی بارش ہونے لگی۔ | مَا كِدْتُ اَخْرُجُ مِنَ الْبَيْتِ حَتّٰى نَزَلَ الْمَطَرُ الْغَزِيْرُ |

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | اس نے اپنے باپ کے مرنے کی خبر سنی نہیں کہ بیہوش ہو گیا۔ | مَا كَادَ يَسْمَعُ نَعْيَ اَبِيْهِ حَتّٰى صَعِقَ |
| ۹ | یہ مہینہ ختم ہوا نہیں کہ آم پکنے لگیں گے۔ | لَا يَكَادُ هٰذَا الشَّهْرُ يَنْتَهِيْ حَتّٰى يَجْعَلَ المَانجُوْ يَنْضَجُ |
| ۱۰ | بارش رُکی نہیں کہ ہم لوگ چل پڑیں گے۔ | لَا يَكَادُ الْمَطَرُ يَتَوَقَّفُ حَتّٰى نَجْعَلَ نَمْشِيْ |
| ۱۱ | ریفری نے سیٹی بجائی نہیں کہ کھلاڑی دوڑنے لگیں گے۔ | لَا يَكَادُ الْحَكَمُ يُصَفِّرُ حَتّٰى يَجْعَلَ اللَّاعِبُوْنَ يَعْدُوْنَ |
| ۱۲ | ہم جیسے ہی مدرسہ پہنچے موسلا دھار پانی برسنے لگا۔ | مَا كِدْنَا نَصِلُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ حَتّٰى جَعَلَ يَنْزِلُ الْمَطَرُ غَزِيْرًا |

# الدرس الخامس والعشرون

## (حروف جارہ)

## التمرين الثالث والثلاثون والمائة (۱۳۳)

اردو میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | يَقْطَعُ النَّجَّارُ الْخشبَ بِالْمِنْشَارِ وَ يَصْنَعُ مِنْهُ الْكُرْسِيَّ | کارپینٹر لکڑی کو آری سے کاٹتا ہے اور اس سے کرسی بناتا ہے۔ |
| ۲ | تَاللهِ لَاُسَافِرَنَّ اِلَى الْبِلادِ الاسلامِيَّة وَلاَ طُوَفَنَّ فِيْهَا حَتّٰى عَامٍ | قسم بخدا میں ضرور بالضرور اسلامی ممالک کا سفر کروں گا اور ان میں ایک سال تک چکر لگاؤں گا۔ |
| ۳ | وَقَعَ الْحَرِيْقُ الْبَارِحَةَ فَاحْتَرَقَ كُلُّ مَتَاعِيْ عَدَا الْكُتُبِ | گزشتہ رات آگ لگ گئی جس کی وجہ سے میرا سارا سامان جل گیا سوائے کتابوں کے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | للبستان بابانِ وَ عَلٰی کُلِّ بَابٍ حَارِسٌ | باغ کے دو دروازے ہیں اور ہر دروازہ پر ایک چوکیدار ہے۔ |
| ۵ | يَقْطَعُ الْقِطَارُ الْمَسَافَةَ مِن لَكْنَوْ اِلٰی كَانِفُوْرِ فِیْ سَاعَتَيْن | ٹرین لکھنؤ سے کانپور کی مسافت دو گھنٹے میں طے کرلیتی ہے۔ |
| ۶ | رُبَّ اَکلةٍ تمنع عَنْ اَکلاتٍ کَثِيْرَةٍ | بعض لقمے کافی سارے لقموں سے محروم کر دیتے ہیں۔ |
| ۷ | أَفَبِا الْبَاطِلِ يُؤْمِنُوْنَ وَبِنِعْمَةِ اللهِ يَكْفُرُوْنَ | کیا یہ لوگ باطل پر یقین رکھتے ہیں اور اللہ کی نعمتوں کو ٹھکراتے ہیں؟ |
| ۸ | مَنْ كَانَ فِیْ هٰذِهٖ اَعْمٰى فَهُوَ فِی الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى | جو شخص اس جہاں میں (ہدایت سے) اندھا ہو گا وہ آخرت میں بھی اندھا ہوگا۔ |
| ۹ | مُنْذُ کَمْ عَامٍ تَسْکُنُ فِیْ لکنو | آپ لکھنؤ میں کتنے سال سے رہ رہے ہیں؟ |
| ۱۰ | تَرْخُمُ الدُّجَاجَةُ عَلَى الْبَيْضِ حَتّٰى عِشْرِيْنَ يَوْمًا | مرغی بیس دن تک انڈا سیتی ہے۔ |
| ۱۱ | مَنْ مَدَحَکَ بِما لَيْسَ فِيْکَ فَقَدْ ذَمَّکَ | جو شخص ایسی باتوں کی وجہ سے آپ کی تعریف کرے جو آپ میں نہیں ہیں تو درحقیقت اس نے آپ کی مذمت کی۔ |
| ۱۲ | لاَ يُزَهِّدَنَّکَ فِی الْمَعْرُوْفِ مَنْ لاَّ يَشْكُرُکَ | جو شخص آپ کا شکریہ ادا نہ کرے وہ آپ کو نیکی سے ہرگز بے رغبت نہ کرے۔ |
| ۱۳ | لاَ تَؤخر عَمَلَ الْيَوْمِ اِلٰى غَدٍ | آج کا کام کل پر نہ ٹال۔ |
| ۱۴ | ذَهَبَ أَخِیْ اِلَى الْمَحطَّةِ لِيُقَابِلَ صَدِيْقًا لَهٗ | میرا بھائی اسٹیشن پر گیا تاکہ وہ اپنے ایک دوست سے ملاقات کرے۔ |
| ۱۵ | وَ لِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلاً | اور لوگوں پر اللہ کیلئے بیت اللہ کا حج فرض ہے، جو شخص وہاں تک سفر کی استطاعت رکھتا ہو۔ |

## التمرين الرابع والثلاثون والمائة (۱۳۴)

عربی میں ترجمہ کرو!

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | اس زمانہ میں بجلی سے بڑے بڑے کام لئے جاتے ہیں۔ | يُسْتَخْدَمُ الْكَهْرَبَاءُ فِيْ اَعْمَالٍ كَبِيْرَةٍ فِيْ هٰذَا الْعَصْرِ |
| ۲ | جدید انکشافات اور ایجادات کی وجہ سے گھنٹوں کے کام منٹوں میں پورے ہونے لگے | اَصْبَحَتْ اَعْمَالُ السَّاعَاتِ تَنْتَهِي فِي الدَّقَائِقِ لِلْاِخْتِرَاعَاتِ وَالْاِكْتِشَافَاتِ الْجَدِيْدَةِ |
| ۳ | کہتے ہیں کہ چاند میں بھی آبادی ہے۔ | يُقَالُ اِنَّ فِي الْقَمَرِ اَيْضًا عُمْرَانٌ |
| ۴ | کتنے دن میں چاند کا سفر کیا جانا ممکن ہے۔ | فِيْ كَمْ يَوْمٍ يُمْكِنُ السَّفَرُ اِلَى الْقَمَرِ ؟ |
| ۵ | تمہارے والد کتنے دنوں سے بیمار ہیں اور کس کا علاج کرا رہے ہیں؟ | مُنْذُ كَمْ يَوْمٍ مَرِضَ اَبُوْكَ وَ مِمَّنْ يَأْخُذُ الْعِلَاجَ ؟ |
| ۶ | خیر کے سوا ہر بات سے اپنی زبان کو روکو۔ | اِمْنَعْ لِسَانَكَ عَنْ كُلِّ كَلَامٍ عَدَا الْخَيْرِ |
| ۷ | کھلاڑی لڑکے کے علاوہ تمام لڑکے کامیاب ہوئے۔ | نَجَحَ الْاَوْلَادُ كُلُّهُمْ عَدَا اللَّاعِبِ |
| ۸ | اساتذہ انہیں طلبہ کی تعریف کرتے ہیں جو پڑھنے میں محنت کرتے ہیں۔ | لَا يَمْدَحُ الْاَسَاتِذَةُ اِلَّا الطُّلَّابَ الَّذِيْنَ يَجْتَهِدُوْنَ فِي الْقِرَائَةِ |
| ۹ | کیا یہ ممکن ہے کہ دنیا سے گمراہیاں ختم ہو جائیں؟ | هَلْ يُمْكِنُ اَنْ تَنْقَضِيَ الضَّلَالَاتُ مِنَ الْعَالَمِ ؟ |
| ۱۰ | میں نے محمود سے پوچھا کہ تم کس سنہ میں پیدا ہوئے مگر وہ نہیں بتا سکا۔ | سَأَلْتُ مَحْمُوْدًا، فِيْ اَيِّ سَنَةٍ وُلِدْتَ؟ لٰكِنَّهٗ لَمْ يَسْتَطِعْ اَنْ يُخْبِرَ |
| ۱۱ | ملازم سے کہو کہ میرے لئے ایک تانگہ کرایہ کر دے۔ | قُلْ لِلْمُوْظَفِ اَنْ يَكْتَرِيَ لِيَ عَرَبَةَ الْفَرَسِ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ان طلبہ کی طرح نہ ہو جاؤ جنہوں نے کھیل میں اپنے اوقات ضائع کئے۔ | لَا تَكُونُوا كَالطُّلَّابِ الَّذِيْنَ ضَيَّعُوْا اَوْقَاتَهُمْ فِي اللَّعِبِ |
| ۱۳ | اللہ کی قسم میں ان لوگوں کی ضرور مدد کرونگا جنہوں نے حق کی خاطر گھر بار چھوڑا اور جان و مال کی قربانی کی۔ | وَاللهِ لَأَنْصُرَنَّ الَّذِيْنَ هَجَرُوْا بُيُوْتَهُمْ فِي الْحَقِّ وَضَحُّوْا بِاَنْفُسِهِمْ وَمَالِهِمْ |

## رسالةٌ مِنْ طالبٍ اِلٰى أبيه

دار العلوم لندوة العلماء (لكنو)

في ۱۸/ ۱۰/ ۱۳۷۲ھ

والدى الجليل تحيةً و سلامًا

هذا اول كتابى اليكم مذ فارقتكم، ولعلكم تشتاقون الٰى أن اعجّل لكم بالكتاب بانى كيف وجدتُ المدرسة وكم آنستُ بها وها أنا أُخبركم بكل فرحٍ وسرورٍ انى وجدتُ المدرسة و بيئتها أحسن مما كنتُ اتصورهَا فى مُخَيَّلَتِي اما الأساتذة فكُلُّهُمْ مخلصون عطوفون هم يتحدثون الىّ كما يتحدّث الأباءُ الٰى ابنائهم و قد رحّب بى التلاميذ ترحيب الأخ بالأخ.

ولكن مع ذلك كله انا فى قلقٍ و اضطراب لا يَهْنأ لى الطعام ولا أنامُ ملأ الجفونة ولو لم اكن اطلب العلم والدين لما رضيت بفراقكم ولو لا أنكم حبّبتم الىّ العلم و غرستم حُبّه فى قلبى لغادرتُ المدرسة ولحقت بكم ولكنى لن اوثر الجهل على العلم الذى جعل الله فيه خيرا. فادعوا لى بصميم قلبكم من الله عزوجل ان يربط علىٰ قلبى ويرزقنى علمًا نافعًا.

و اختم كتابى هذا بلثم يدك الطاهرة وارجو الله أن يطيل بقاءك فينا و يمدُّ حياتك لنا واقرأ علىٰ أُمِّي الحنون ازكى السلامِ مِنّى. والسّلام

ولدك البارّ

............

**اردو میں ترجمہ!**

# ایک طالب علم کا خط اپنے والد کے نام

از: دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

تاریخ ۱۸/۱۰/۱۳۷۲ھ

والد گرامی قدر سلام وتحیت

جب سے میں آپ سے جدا ہوا ہوں آپ کے نام یہ میرا پہلا خط ہے اور شاید آپ اس بات کے خواہاں ہوں گے کہ میں جلدی سے آپ کو خط لکھوں کہ میں نے مدرسہ کو کیسا پایا اور میں مدرسہ کے ساتھ کتنا مانوس ہوا، تو یہ لیجئے میں آپ کو مکمل خوشی اور سرور کے ساتھ اطلاع کر رہا ہوں کہ میں مدرسہ کو اور اس کے ماحول کو اپنے خیال میں جیسا تصور کرتا تھا اس سے بہتر پایا۔ بہرحال اساتذہ تو سارے کے سارے مخلص اور مہربان ہیں وہ مجھ سے اس طرح باتیں کرتے ہیں جیسے باپ اپنے بیٹوں سے باتیں کرتے ہیں اور طلبہ نے مجھے اس طرح خوش آمدید کہا جیسے ایک بھائی دوسرے بھائی کو خوش آمدید کہتا ہے۔

لیکن ان سب باتوں کے باوجود میں ایسے قلق اور پریشانی میں ہوں کہ نہ مجھے کھانا اچھا لگتا ہے اور نہ میں بھر آنکھ سو سکتا ہوں اور اگر میں علم اور دین کا طالب نہ ہوتا تو یقیناً میں آپ کی جدائی سے راضی نہ ہوتا اور اگر آپ نے میری نظر میں علم کو محبوب نہ بنایا ہوتا اور میرے دل میں اس کی محبت کا پودا نہ اُگایا ہوتا تو یقیناً میں مدرسہ کو چھوڑ چھاڑ کر آپ کے پاس آ جاتا۔ لیکن میں جہالت کو اس علم پر ہرگز ترجیح نہیں دے سکتا، جس میں اللہ تعالیٰ نے خیر رکھی ہے لہٰذا آپ اپنے دل کی گہرائی سے اللہ سے دعا کیجئے کہ وہ میرے دل کو جوڑ دے اور مجھے علم نافع عطا فرمائے۔

اور میں آپ کے پاکیزہ ہاتھ کو چومتے ہوئے اپنے اس خط کو ختم کر رہا ہوں اور اللہ سے امید رکھتا ہوں کہ وہ آپ کو ہمارے درمیان طویل مدت تک باقی رکھے اور آپ کی زندگی کو ہمارے لئے دراز فرمائے۔ آپ میری پیاری امی کو میری طرف سے پاکیزہ سلام پیش کیجئے۔

والسلام آپ کا فرمانبردار بیٹا

........................

# ردّ الوالد علیٰ رسالة ولده

عظیم آباد (بتنہ)

فی ۲۱/ ۱۰/ ۱۳۷۲ھ

ولدی العزیز سلام اللہ و رحمته علیک

وبعد فقد تلقیتُ کتابک عشیة أمس وصدقتَ أنت فی ظنّک، نحن کنا ننتظر کتابک باشتیاق عظیم.

لقد سرّنی کثیرا أن المدرسة و جوّها قد اعجباک و أما هَلَعُکَ وما ذکرتَ من قلقک واضطرابِکَ، فذلکَ من الطبیعیّ فانّ المرء اذا فارقَ اهله' و دیاره' و صار الیٰ مکان لیس له' فیه أنیسٌ وَلا صدیق سَیَتَوحش فی ذٰلک المکان. کذلک أنتَ یاعزیزی! اِنّک قد فارقتَ الجوّ الذی فیه نشأتَ و صرتَ الیٰ مکان لم تألفه من قبلُ. ولکن ارجوان لا تمرّبک ایامٌ الاّ تستانس بهٖ

وَ اِنک ولد رشیدٌ تعرف فضل العلم فلا حاجة الی المزید فی هذه الساعة و کفیٰ بک شوقا ما قرأت من حدیث الرسول ﷺ ان الملائکة لتضع اجنحتها لِطالبِ العلم رضیٰ بما صنع" فاللہ یخیرلک و یرزقک علمًا نافعًا.

هذا وادعو اللہ أن یکلأک بعنایته و یحفظک برعایته. والسلام. "ابوک"

# باپ کی طرف سے بیٹے کے خط کا جواب

از: عظیم آباد (پٹنہ)

تاریخ ۲۱/۱۰/۱۳۷۲ھ

پیارے بیٹے سلام اللہ ورحمۃ علیک

بعد سلام کے معلوم ہو کہ کل شام کو مجھے تمہارا خط ملا اور تمہارا گمان سچا نکلا کہ ہم لوگ بڑی چاہت کے ساتھ تمہارے خط کا انتظار کر رہے تھے۔

یقیناً میرے لئے یہ بات بہت ہی خوشی کا باعث ہے کہ مدرسہ اور اس کی فضا دونوں ہی تمہیں پسند آئیں اور جہاں تک تمہاری پریشانی کا مسئلہ ہے اور جو تم نے اپنے قلق اور اضطراب کا تذکرہ کیا ہے تو یہ طبعی چیز ہے، اس لئے کہ انسان جب اپنے اہل وعیال اور وطن کو چھوڑ کر کسی ایسی جگہ چلا جاتا ہے جہاں اس کا کوئی مؤنس اور کوئی دوست نہ ہو تو وہ ایسی جگہ پر وحشت محسوس کرتا ہے، اسی طرح میرے پیارے آپ کا بھی حال ہے کیونکہ آپ اس ماحول کو چھوڑ کر گئے ہو جس میں آپ پلے بڑھے ہو اور ایسی جگہ پہنچ گئے ہو جس سے آپ کو پہلے انسیت نہیں تھی۔ لیکن مجھے امید ہے کہ کچھ ہی دن گزار کر تم اس ماحول سے مانوس ہو جاؤ گے۔

آپ ایک سمجھدار لڑکے ہو علم کی فضیلت سے واقف ہو، لہٰذا آپ کو مزید نصیحت کی ضرورت نہیں ہے اور آپ کے شوق کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ حدیث کافی ہے جسے تم پڑھ چکے ہو کہ "ملائکہ طالب علم کے لئے اس کی محنت سے خوش ہو کر اپنے پروں کو بچھا دیتے ہیں، چنانچہ اللہ تعالیٰ تمہارے لئے خیر کا معاملہ فرمائے اور تمہیں علم نافع عطا فرمائے۔

نیز اللہ سے میری دعا ہے کہ وہ اپنی خصوصی توجہ کے ساتھ تمہاری دیکھ بھال کرے اور اپنی نگرانی کے ساتھ تمہاری حفاظت کرے۔

والسلام

تمہارا والد

..................

## التمرين الخامس والثلاثون والمائة (۱۳۵)

## رسالة ابن أخ الى عمّه

الجامعة الاسلامية دار العلوم ديوبند

في . ۲۶/ جمادى الثانية ۱۴۲۰ھ

عمّي المحترم السلام عليكم ورحمة الله وبركاته

وبعد! فانّي ارجو الله لكم الصحةَ والعافيةَ، وَ اُفيدُكم عِلما بانّي على تمام الخير والعافية بدعائكم.

لعلّكم تنتظرون كتابى فيما أظُنّ كى تتعرّفوا علٰى أحوالى و أحوال المدرسة فأحمَدُالله وأشكرُه اِليكم عَلٰى أنّه وفّقنى لتحصيل العُلوم الدينيّة و هدانى الٰى الصِراط المستقيم، كما أؤدّى شكره مزيدًا علٰى أنه قدّرلى مَدْرَسَةً جميلةَ المنظر، طيّبة الجوّ ، و جدتُّها حَدِيْقَةَ الْعُلُوْم و مَهْدَ التربيّة الحسنة ، ورأيتُ طُلاّبها أصحابَ خُلقٍ حسن ، و ذَوى صِفَاتٍ طيّبة ، فانّهم لم يقابلونى مُقابَلة الأجنبى ، بل هُمْ قَدَّمُوْا اِلَىَّ مَحَاسِنَ اَخْلاقِهِمْ، و عَامَلُوْنِیْ مُعَاملةَ الأصْدِقَاء الْمُخْلِصِيْنَ بَعْضِهِمْ مَعَ بَعْض، ولم يَتْرُكُوْنِىْ وَحْدِى فِىْ أىِّ مَجال، بل هم ما زالوا يُسَا عدوننى فى جميع الأمور المدرسيّة التى كنتُ لا استطيعُ ادائها بنفسى، فالحمدلله أنّى قدو جدْتُّ قلبى قد اطمئنّ بجوّ المدرسة.

عمّى العطوف! قد مَضٰى علىّ أكثر من شهر منذُفارقت البيتَ والاُسرةَ و بدأتِ الدراسةُ فى المدرسة، و اختجت الى بعض الحوائج المدرسية مثل الكرّاسات، والكتب والأقلام ، كما أحتاجُ فِى هذه الأيّام اِلَى الْمَلاَبِس الجَدِيْدَةِ مِثْلَ الطُّلاَّبِ الْاٰخِرِيْنَ.

فارجو منكم ان تُرْسِلُوا اِلَىَّ بَعْضَ الْمَلاَبِس الْمُنَاسِبَة لِلبيئة الدِّرَاسِيَّة و للثمائة رُبّية ايضًا لأشترى حوائجى المدرسيّة.

و اخيراً ألتَمِسُ مِنْكُم الدُّعَاءَ لنجاحى فِى الدِّرَاسَة، وَاَقْرَأُ مِنِّى السَّلاَمَ علٰى عَمَّتِى الْكَرِيْمَةِ. وَ جَمِيْعَ اِخْوَتِىْ وَ اِخْوَانِىْ.

والسلام عليكم

ابنک . حمزه

# رسالة ولدِ الیٰ اُمّه

جامعة العلوم الاسلامیه

علاّمه بنوری تاؤن کراتشی

فی ١٥/٢/٢٠٠١ء

اُمّی الکریمة ! حفظکِ الله

السلام علیکم و رحمة الله و برکاته'

وبعد ! فاِنِّیْ وَالْحَمْدُلِلّٰهِ فِیْ هناء و عافیةٍ بِبَرَکَةِ اَدْعِیَتکِ الْمُستجابةِ فِیْ جَوِّ الْمَدْرَسَةِ ، ومُنذ اِلتحقتُ بِهٰذِهِ الْمَدْرَسَةِ مالمستُ شیئًا یؤذینی و یجعلنی فی أیّ همّ ، و سببُ اطمئنانی فی المَدْرَسة کما اظنُّ انَّ الاساتذة الکرام ههنا کلُّهم عَطُوفُون و مُشْفِقُوْنَ عَلیّ. فَهُمْ یُحِبُّوننی و یُرْشِدُوْننی اِلیٰ اَحْسَن الْاَسَالِیْبِ الدراسیّة و یُشِیرُوننی فِی جَمِیع الْاُمُوْرِ اِلیٰ مَا یُفِیدُنی ، فَاشْکُرهُمْ شُکْراً جزیلاً.

و انّی أدرسُ فِی هٰذِهِ السَّنة فِی الصَّفِّ الاوّل الثّانوی و أقرأ کتباً عربیّة مِنْهَا کِتَابُ التَّوْحِیْد، والحدیثُ والثقافة الاسلامیة ، والفقه المُیَسّر. و صفوة التفاسیر، و رِیَاضُ الصَّالِحِیْن، والهِدَایَةُ فِی النَّحو ،

ولا اتغیّبُ عن الدَّرس والا أتکاسل عن الجُهد فِی الدِّرَاسة فلا اَزَالُ أُطالِع الدُّروسُ یَوْمِیًّا کما أُراجِعُها کَلَّ لیلة یومیًا .

انا أرجو مِنک اَن تَدعِیَ الله لِی التوفیق الکامل والنَّجاح السَّامِی فی مجال التعلیم والتربیّة ، وَ اَنْ یَجْعَلَنِیَ الله خادماً لِلدِّیْنِ الاِسْلَامِی وا خیرًا اقرئ منی السَّلام علی اِخْوَتِی و اَخْوَاتی الصغار و علیٰ کُلِّ مَنْ یَسْئالُ عَنْ احوالی.

والسلام

ابنک البار، عمار کراتشی

# رسالةُ أخ الٰی اخیه الصغیر

جامعه کراتشی، کراتشی

فی ٢٠/٣/ ٢٠٠١ء

أخی الحبیب ! حفظک الله

السلامُ علیکم و رحمة الله و برکاته

وبعد! فَاِنّی بِخَیرٍ وَ سَلامة بحمدلله و ارجوا الله لکَ الصِّحّةَ وَالْعَافیة الدائمَتَین.

اخـی الـحبیب ! افیدکَ عِلْمًا بانّی اَدرُس فِی هٰذه الایّامِ فِی الجامعة بکُلِّ شَوقٍ و رغبة، و أتَعَلَّمُ العلوم الاسلامیة، کما اتعلّمُ الخطابة و الِانشاء، و انّی لَمَا اُلقـی الـخـطـاب امـام الـطُّلَّابِ فَهُـمْ یَـفْرَحُوْن ، ویُشَجِّعُنِی الاساتذةُ عَلی اِلقاء الـخـطـاب ، و هـم یُـعـطـونَنی الجوائز الجمیلة الثمینة، ویدعون الله لِیَ الفوزَو النجاح، فی جمیع المیادین فی الحیاة کلها.

کـذالک اُحبُّ لک تکون کبیرًا و تبلغ العَاشِرَ مِنْ عمرک فتخرج انت ایضًـا مـن البیـت الٰی سبیل العلم و تَحْصُلُ عَلٰی فضیلة العلم کما بیّن الرسول صـلی الله علیه وسلم : "انّ الملائکة لتضع اجنحتها رضیً لطالب العلم" و کما جاء فـی حـدیث النبی صلی الله علیه وسلم : من سلکَ طریقاً یَطْلُبُ فیها العلم سهّل الله له طریقا الی الجنّة "

اخـی الـحبیـب ! اُوصیـک بـالمواظبة علی الصَّلَوَات الخَمْس، والذهاب الِی الـمـدرسة یـومیًا ، و تذکرّ اَن لّا تُخالف قول الأب المحترم والاُمّ الحنون، ولـمّـا ارجعُ الٰی البیتِ بعد الامتحانِ فسوف أهدی اِلیک کتبًا جمیلةً تُمتّعک بنصائح غالیة.

وا خیـراً اقـرأ عـلیک الـسَّلام کـمـا اُقَـدِّمُ الٰی اَبی الکریم و اُمّی الحنون احلی التحیّات والتسلیم ، ولاتنسنی من دعائک.          والسلام

اخوک . عبدالله، کراتشی.

جدید تصحیح شدہ ایڈیشن

# جدید عربی ایسے بولئے!

مؤلف

حضرت مولانا بدر الزماں قاسمی کیرانوی مدظلہ

ابن

شیخ الادب حضرت مولانا وحید الزماں قاسمی کیرانوی رحمہ اللہ

تصحیح و نظر ثانی

حضرت مولانا شفیق احمد خان قاسمی بستوی دامت برکاتہم

استاذ حدیث جامعہ خدیجۃ الکبریٰ کراچی


مکتبہ خدیجۃ الکبریٰ

17۔شاہ زیب ٹیرس (کتاب مارکیٹ)، اردو بازار،

کراچی۔فون: 021-2752007

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قُوْٓا اَنْفُسَكُمْ وَاَهْلِيْكُمْ نَارًا

اے ایمان والو! خود کو اور اپنے گھر والوں کو جہنم سے بچاؤ (القرآن)

# اصلاح البیوت

یعنی

قرآن وسنت کی روشنی میں گھر کی اصلاح کیلئے چالیس بیش قیمت نصیحتوں کا مجموعہ

گھر میں دینی ماحول بنانے اور اہل خانہ کی اصلاح وتربیت کیلئے بہترین تجاویز

اخلاقی ومعاشرتی مضرتوں سے حفاظت کی آسان اور کارآمد تدابیر

ترتیب وتشکیل جدید

حضرت مولانا شفیق احمد خان القاسمی البستوی مدظلہ العالی

استاذ حدیث جامعہ خدیجۃ الکبریٰ

ناشر

مکتبہ خدیجۃ الکبریٰ رض

17، شاہ زیب ٹیرس (کتاب مارکیٹ)

اردو بازار، کراچی۔ فون: 2752007

مخلوقات کے اندر پوشیدہ حکمتوں، سربستہ رازوں اور حیوانات، نباتات اور جمادات کی
تخلیق میں پائے جانے والے عجیب و غریب قدرتی اسرار و حکم پر مبنی لاجواب کتاب

# عجائب المخلوقات


تصنیف
حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ
مولانا محمد علی لطفی رحمۃ اللہ علیہ

اضافہ عنوانات و تشکیل جدید
حضرت مولانا شفیق احمد خان قاسمی بستوی دامت برکاتہم
استاذ حدیث، جامعہ خدیجۃ الکبریٰ، کراچی



مکتبہ خدیجۃ الکبریٰ

17، شاہ زیب ٹیرس (کتاب مارکیٹ)، اردو بازار،
کراچی۔ فون: 021-2752007